


# شعبۂ فاصلاتی دینی تعلیم

# Distance Learning Religious Education



Vol. 03

## ہماری مطبوعات

- طولِ عمر اور وسعتِ رزق کے سو مجرّب نسخے
- گھر کو جنت بنانے کے چودہ مجرّب نسخے
- مرضِ حُبِّ دنیا: علامات اور علاج
- مرضِ تکبّر: علامات، تشخیص کے طریقے اور اس کا علاج
- وصیت نامہ کیسے لکھا جائے
- امراضِ روحانی کی شناخت کی ۱۰۰ علامات
- حرام نگاہ
- عظمت اور بلندی کے لیے علم ہی کافی ہے
- بیٹی اللہ کی رحمت
- گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں
- صدقہ: بھلائی کرنے کا سب سے اچھا راستہ
- اجتہاد اور تقلید پر اعتراضات کا تجزیہ
- دوستی
- ثواب وضو
- ترکِ گناہان کے چالیس طریقے
- فاصلاتی دینی تعلیم شمارہ ۱ ............ ۱۰

A-50 بلاک 20، سادات کالونی، فیڈرل بی ایریا، کراچی
فون: 0306-2087242, 0334-3102169, 6366644
ویب سائٹ: www.al-qaaim.com ای میل: info@al-qaaim.com

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# اپنے بچوں کو حکمت کی تعلیم دو

امام علیؑ

**محترم والدین** السّلامُ علیکم

آپکے بچوں کی معلومات میں اضافے اور انکی شخصیت کی تعمیر کیلئے سوالات و جوابات پر مشتمل یہ کتابچہ آپکو ہر ماہ دیا جائے گا۔ بچہ نہایت سہولت وآسانی سے اسکو یاد کرے۔ یہ سوالات ششماہی اور سالانہ امتحانات میں بھی پوچھے جائیں گے۔ ان کتابچوں میں دی گئی معلومات، مدرسہ میں دی جانے والی تعلیم کے Syllabus سے الگ ہے کیونکہ بچہ فقط دو دن مدرسہ میں آکر پڑھتا ہے جو کہ نسبتاً ناکافی ہے۔ اسلئے اضافی معلومات کیلئے اس سلسلے کو شروع کیا جارہا ہے۔ امید ہے کہ اس طرح ایک سال میں تقریباً ۳۰۰۰ سوالات کی اسلامی معلومات بچہ کے پاس اضافی طور پر جمع ہو جائیں گی۔ سوالات اس انداز سے ترتیب دیئے جارہے ہیں کہ جو مندرجہ ذیل موضوعات کو احاطہ کئے ہونگے۔

☆ فقہی مسائل ☆ عقائد ☆ عملی اخلاقیات

☆ معلوماتِ عامہ ☆ قرآن مجید ☆ تاریخِ اسلام

☆ منتخب آیات واحادیث کی تشریح ☆ احادیثِ معصومینؑ

☆ رسولِ خداؐ و آئمہؑ کے متعلق معلومات اور انکی سیرت



☆ رسولِ خداؐ و آئمہؑ کے اصحاب کے متعلق معلومات

☆ علمائے اعلام کے متعلق معلومات

☆ بہت سے اعمال کے فضائل

☆ CreativeWritting

☆ کتب بینی کے شوق کو بیدار کرنے کیلئے کسی کتاب کے متعلق کوئی معلوماتی بات

☆ آدابِ اسلامی سے متعلق معلومات

☆ مقدّس مقامات کے متعلق معلومات

تاکہ بچوں کی تخلیقی صلاحیتیں بیدار ہوں اور انکی سوچ اور تحریر میں بہتری آئے۔ ایسے سوال دیئے جائیں گے جنہیں وہ خود یا بڑوں کی مدد سے سوچ کر لکھیں۔

اس کتابچہ میں جن سوالات کے جوابات نہیں لکھے گئے ہیں بچے انہیں بھی اپنے بڑوں کی مدد سے حل کر سکتے ہیں۔ بچہ اوسطاً روزانہ فقط (۱۰) سوالات کے جوابات یاد کرے۔

امید ہے کہ اس سلسلے میں والدین بچوں کی مدد کر کے مدرسہ کے مشن کو آگے بڑھانے میں تعاوّن کریں گے اور امامِ زمانہؑ کے ایسے مددگار مہیا کرنے میں ممدود معاوّن ہوں گے کہ جو علم و معرفت سے آراستہ ہوں۔

والسّلام

انتظامیہ: مدرسۃ القائمؑ

سوال: یہ حدیث کس معصومؑ کی ہے کہ جس نے نماز کا وقت آجانے کے بعد وضو کیا اس نے نماز کی بے احترامی کی؟

جواب: جناب رسولؐ خدا۔

سوال: وہ کونسا عمل تھا جس کے متعلق رسولؐ اللہ کی ازواج فرماتی ہیں کہ جب اس کا وقت آتا تھا تو رسولِؐ خدا اس طرح سے ہمارے درمیان سے اُٹھ جاتے تھے جیسے پہچانتے ہی نہ ہوں؟

جواب: نماز۔

سوال: امام خمینیؒ نے انتقال سے کچھ پہلے کونسی آخری نماز اشاروں سے ادا کی تھی؟

جواب: عشاء کی نماز۔

سوال: یہ بات کس شخصیت سے منسوب ہے کہ خدا سے عہد کیا تھا کہ اگر نماز کا وقت آیا اور میں نے اوّلِ وقت نماز پڑھے بغیر کھانا کھایا تو اگلے دن روزہ رکھوں گا؟

جواب: ایران کے سابقہ صدر محمد علی رجائی شہید۔

سوال: اگر نماز کا وقت آجانے کے بعد انسان اس کو بلاوجہ ٹالتا رہے اور نماز میں تاخیر کرے تو اسکا کیا نتیجہ ہوسکتا ہے؟

جواب: روایات میں ہے کہ شیطان کو جرأت پیدا ہوتی ہے اور وہ اسے گناہانِ کبیرہ میں مبتلا کردیتا ہے۔



سوال: امام صادقؑ کے قول کے مطابق کن ۳ مواقع پر شیعوں کی آزمائش ہوتی ہے؟

جواب: ۱۔ نمازوں کے اوقات میں (کہ کیسے اسکی پابندی کرتے ہیں)

۲۔ رازوں کی حفاظت کے وقت (کہ دشمنوں سے کیسے رازداری برتتے ہیں)

۳۔ مال سے (کہ اپنے برادرِ ایمانی کی کیسے اُس پیسے سے مدد کرتے ہیں)

سوال: مولا علیؑ نے کن دو خصوصیات کے متعلق کہا کہ اگر وہ ہمارے شیعوں میں نہ پائی جائیں تو وہ مجھ سے دور ہیں اور دور ہیں اور دور ہیں؟

جواب: ۱۔ نمازوں کو ان کے اوقات میں ادا کرنا۔

۲۔ اپنے مال سے مومنین کی مدد کرنا۔

سوال: یہ قول کس معصومؑ کا ہے کہ جو دین کے لیے سرگرمِ عمل ہوجاتا ہے، اللہ اُس کے دنیا کے کاموں کو پورا کردیتا ہے؟

جواب: حضرت علیؑ۔

سوال: آئمہؑ نے کسی نیک کام کو شروع کرنے کے بعد اس کو کم از کم کتنے عرصے تک نہ چھوڑنے کی تاکید کی ہے؟

جواب: ایک سال تک۔

سوال: رسولِؐ خدا کے قول کے مطابق اللہ اگر کسی کی بھلائی چاہتا ہے تو اسے کیا چیز عطا کرتا ہے؟

جواب: دین کا علم۔

سوال: رسولِ اللہؐ نے کس مسلمان پر سخت افسوس کا اظہار کیا ہے؟

جواب: جو ہر ہفتہ میں ایک دن بھی ایسا مقرر نہیں کرتا جس میں وہ اپنے دینی امور کو سمجھے اور دینی مسائل دریافت کرے؟

سوال: حالتِ اختیار میں کسی تاریک جگہ نماز پڑھنا کیسا عمل ہے؟

جواب: مکروہ ہے، نماز کا ثواب کم ہو جائے گا۔

سوال: آقائے سیستانیؒ اور آقائے خوئیؒ کے فتویٰ میں بغیر شرط کے بھی شطرنج کھیلنا کیسا عمل ہے؟

جواب: حرام۔

سوال: بغیر کسی شرط کے تاش کھیلنا کیسا عمل ہے؟

جواب: حرام۔

سوال: اگر کوئی غیر شیعہ مسلمان کسی جانور کو ذبح کرے اور معلوم نہ ہو کہ اس نے قبلہ کی طرف رُخ کر کے ذبح کیا تھا یا نہیں تو اس جانور کو کھانا کیسا ہے؟

جواب: جائز ہے۔

سوال: عطر اور پرفیوم میں جو الکحل ہوتا ہے کیا اسے کپڑے پر لگا کر نماز پڑھی جا سکتی ہے؟

جواب: جی ہاں۔

سوال: قنوت پڑھنے کے بعد ہاتھوں کو چہرہ پر پھیرنا کیسا ہے؟

جواب: مکروہ ہے۔



سوال: اگر ڈش انٹینا یا کیبل کی وجہ سے خود یا گھر والے گناہ میں مبتلا ہوں تو اسے گھر میں لگوانا کیسا عمل ہے؟

جواب: حرام ہے۔

**سوال: مندرجہ ذیل میں صحیح پر (✓) اور غلط پر (✗) کے نشانات لگائیں۔**

۱۔ ٹریفک سگنل توڑنا آقائے سیستانی کے فتویٰ میں حرام ہے۔ [ ✓ ]

۲۔ والدین کے لئے اولاد کی غیبت ہر حال میں جائز ہے۔ [ ✗ ]

۳۔ واجب نماز کا وقت آنے سے پہلے اس نماز کے لیے وضو کیا جا سکتا ہے۔ [✓]

۴۔ امتحانات میں نقل کرنا آقائے خامنہ ایؒ اور آقائے سیستانیؒ کے فتویٰ میں حرام ہے۔ [ ✓ ]

۵۔ وضو اور غسل میں زیادہ سے زیادہ پانی خرچ کرنا چاہیئے، کوئی حرج نہیں۔ [✗]

۶۔ سید شخص کسی غیر سید سے فطرہ نہیں لے سکتا۔ [ ✓ ]

۷۔ اپنے کسی پچھلے گناہ کے متعلق کسی دوسرے کو اطلاع دینا حرام ہے۔ [✓]

۸۔ حضرت فاطمہ زہراؑ کا معصوم ہونا شیعوں کے بنیادی عقائد میں سے ہے۔ [✓]

سوال: کیا حج کرنے سے سارے کبیرہ اور صغیرہ گناہ معاف ہو جاتے ہیں؟

جواب: جی ہاں۔

سوال: کیڑے مکوڑوں کو مارنا کیسا عمل ہے؟

جواب: کوئی گناہ نہیں ہے البتہ انہیں جلایا نہ جائے۔

سوال: مندرجہ ذیل میں سے کون کون سے کافر آقائے سیستانیؒ اور آقائے خامنہ ایؒ کے فتویٰ میں پاک ہیں؟

۱۔ یہودی ✓ ۲۔ عیسائی ✓ ۳۔ ہندو ۴۔ بہائی

۵۔ بدھ مذہب کو ماننے والے ۶۔ قادیانی

سوال: آیاتِ سجدہ کے لیے کب سجدہ کرنا واجب ہوتا ہے؟

جواب: ۱۔ جب انہیں زبان سے پڑھا جائے۔ ✓ ۲۔ جب انہیں دل ہی دل میں پڑھا جائے۔

۳۔ جب انہیں لکھا ہوا دیکھا جائے۔

سوال: اگر کسی دوسرے سیارے پر چلے جائیں تو نماز کس طرف رُخ کر کے پڑھی جائے گی؟

جواب: زمین کی طرف رُخ کر کے۔

سوال: رمضان کے آخری جمعہ میں نمازِ کفّارہ کے نام سے لوگوں میں مشہور نماز کیا ساری زندگی کی قضا نمازوں کا کفّارہ بن جاتی ہے؟

جواب: جی نہیں، فقط جتنی قضا نمازیں پڑھی ہیں اتنی ہی ادا ہوں گی۔

سوال: بچوں کی گڑیا یا جانوروں کی شکل کے کھلونے سے بچوں کو کھلانا کیسا ہے؟

جواب: جائز ہے البتہ مکروہ ہے۔

سوال: آقائے خامنہ ایؒ اور آقائے سیستانیؒ کے فتویٰ میں موزائیک پر سجدہ کرنا کیسا ہے؟

جواب: جائز ہے۔



سوال: مندرجہ ذیل میں سے کون سے مراجع کے نزدیک بڑے شہروں میں ایک محلے سے دوسرے محلے میں جانے سے چند شرائط کے ساتھ نماز قصر ہو جاتی ہے؟

جواب: ۱۔ آقائے خوئیؒ ✓ ۲۔ آقائے خمینیؒ

۳۔ آقائے سیستانیؒ ۴۔ آقائے خامنہ ایؒ

سوال: مندرجہ ذیل میں سے کونسے مراجع بڑے بیٹے پر مرحوم ماں اور باپ دونوں کی قضا نمازیں پڑھنا واجب سمجھتے ہیں؟

جواب: ۱۔ آقائے خوئیؒ ۲۔ آقائے خمینیؒ

۳۔ آقائے سیستانیؒ ✓ ۴۔ آقائے خامنہ ایؒ

سوال: مسلمانوں کے علاوہ اور کونسی قوم یہ عقیدہ رکھتی ہے کہ قیامت کے روز صور پھونکا جائے گا؟

جواب: عیسائی۔

سوال: وہ کونسا مقام ہے جو مسلمانوں، عیسائیوں اور یہودیوں تینوں کے نزدیک مقدّس ہے؟

جواب: بیت المقدّس۔

سوال: آیت الکرسی قرآن کے کس پارے میں ہے؟

جواب: تیسرے پارہ میں۔

سوال: وہ کونسا سورہ ہے جس کا نام تمام سوروں میں سب سے بڑا ہے؟

جواب: سورۂ بنی اسرائیل۔

سوال: قرآن میں سب سے پہلے کس پیغمبر کا ذکر ہوا ہے؟

جواب: حضرت آدمؑ کا۔

سوال: قرآن کے سب سے پہلے مفسّر کون تھے؟

جواب: رسولؐ اللہ۔

سوال: قرآن میں ایک شہر ملّہ نام سے ذکر ہوا ہے یہ کونسا شہر ہے؟

جواب: اس سے مکّہ ہی مراد ہے۔

سوال: قرآن میں مکّی آیات زیادہ ہیں یا مدنی آیات؟

جواب: مکّی۔

سوال: مدینہ میں نازل ہونے والی سب سے پہلی سورہ کونسی ہے؟

جواب: سورۂ رحمٰن۔

سوال: قرآن میں انبیاءؑ کے ناموں پر کتنے سورہ ہیں؟

جواب: چھ (۶)۔

سوال: کس صحابیؓ رسول نے رسولِؐ خدا کو قرآن سنایا؟

جواب: زید بن حارثہؓ۔

سوال: قرآن کے کس پارہ میں ایک ہی سورہ ہے وہ بھی نامکمل؟

جواب: سیقول (دوسرا پارہ)، سورۂ بقرہ۔



سوال: معوذتین کن ۲ سوروں کو کہا جاتا ہے؟

جواب: سورۂ فلق اور سورۂ ناس کو۔

سوال: حضرت ابراہیمؑ کس سرزمین پر پیدا ہوئے؟

جواب: عراق میں۔

سوال: حضرت عیسیٰؑ پر کتنے لوگ ایمان لائے تھے؟

جواب: صرف بارہ (۱۲)۔

سوال: آدمِ ثانی کس پیغمبر کو کہا جاتا ہے؟

جواب: حضرت نوحؑ کو۔

سوال: خدا کے نبی حضرت یحییٰؑ کی قبر مبارک کہاں ہے؟

جواب: دمشق میں۔

سوال: ابوالانبیاء (انبیاء کا باپ) کس نبیؑ خدا کو کہا جاتا ہے؟

جواب: حضرت ابراہیمؑ کو۔

سوال: وہ کونسے فرشتے تھے جنھوں نے اللہ کے حکم پر سب سے پہلے آدمؑ کو سجدہ کیا تھا؟

جواب: حضرت اسرافیلؑ۔

حضور اکرمؐ نے فرمایا
اپنے بھائی کو عمدہ رائے دے کر اور طالب ہدایت کو راہنمائی فراہم کر کے
اپنی عقل کا **صدقہ** دو

## بیت الخلاء کے احکام

سوال: مندرجہ ذیل میں صحیح پر (✓) اور غلط پر (✗) کے نشانات لگائیں۔

۱۔ قبلہ کی طرف منہ کرکے رفع حاجت حرام ہے البتہ قبلہ کی طرف پیٹھ کرکے جائز ہے۔ [ ✗ ]

۲۔ ناسمجھ بچہ اگر خود قبلہ رُخ ہوکر رفع حاجت کرے تو اسے روکنا واجب نہیں ہے۔ [ ✓ ]

۳۔ رفع حاجت کے وقت سینہ، پیٹ اور پیٹھ کو بھی قبلہ رُخ ہونے سے بچانا ضروری ہے۔ [ ✓ ]

۴۔ یہاں قبلہ سے مراد خانہ کعبہ کے علاوہ قبلہ اوّل بیت المقدّس بھی ہے۔ [ ✗ ]

۵۔ پانی کی موجودگی میں رفع حاجت کے بعد فوراً پاک کرنا واجب ہے۔ [ ✗ ]

۶۔ رفع حاجت کے بعد طہارت کرتے وقت جتنا پانی گرے اگر اس میں عین نجاست نہ ہو تو پانی اور چھینٹے پاک سمجھے جائیں گے۔ [ ✓ ]

۷۔ کھڑے ہوکر پیشاب کرنا حرام ہے۔ [ ✗ ]

۸۔ ٹوائلٹ میں کھانا پینا حرام ہے۔ [ ✗ ]

۹۔ ٹوائلٹ میں ذکرِ خدا کرنا حرام ہے۔ [ ✗ ]



۱۰۔ جس ہاتھ میں عقیق کی انگوٹھی ہو اس سے نجس چیز کو پاک کرنا جائز نہیں ہے۔ [ ✗ ]

## وضو کے مسائل

۱۔ ایک وضو کے بعد دوبارہ وضو کرنا اور زیادہ ثواب رکھتا ہے۔ [ ✓ ]

۲۔ عورت کا نامحرم کو دیکھنے سے وضو باطل ہوجاتا ہے۔ [ ✗ ]

۳۔ وضو میں پانی استعمال کرنے میں اسراف اور تبذیر سے کام لینا حرام ہے۔ [ ✓ ]

۴۔ بالٹی میں رکھا ہوا پانی اگر سورج کی روشنی سے گرم ہوجائے تو اس سے وضو کرنا مکروہ ہے۔ [ ✓ ]

۵۔ بیت الخلاء میں لگے واش بیسن سے وضو کرنا مکروہ نہیں ہے۔ [ ✓ ]

۶۔ اعضائے وضو تک پانی تو ہم پہنچارہے ہوں مگر پانی کوئی اور ڈال رہا ہو تو یہ مکروہ ہے۔ [ ✓ ]

۷۔ اگر وضو کے بعد ہاتھ سے خون نکل آئے تو اسے پاک کرنا کافی ہے دوبارہ وضو کی ضرورت نہیں ہے۔ [ ✓ ]

۸۔ اللہ کے نام کا لاکٹ گلے میں بغیر وضو کے پہننا جبکہ وہ جسم سے مَس ہوتا ہو، حرام ہے۔ [ ✓ ]

۹۔ وضو سے پہلے دھونے والے اعضاء کو خشک کرنا ضروری ہے۔ [ ✗ ]

۱۰۔ وضو کے بعد شک ہو کہ وضو کسی چیز سے ٹوٹ تو نہیں گیا تو وضو دوبارہ کرنا ہوگا۔ [ ✗ ]

۱۱۔ نماز سے پہلے شک ہو کہ میں نے وضو کیا تھا یا نہیں تو لازم ہے کہ پہلے وضو کرے۔ [ ✓ ]

## نماز کے مسائل

۱۔ قنوت پڑھنا کیونکہ فقط مستحب ہے لہٰذا یہ نماز میں جان بوجھ کر بھی چھوڑا جا سکتا ہے (اگرچہ پڑھنے کا بہت زیادہ ثواب ہے)۔ [ ✓ ]

۲۔ وہ نمازیں جو آہستہ آواز میں پڑھی جاتی ہیں ان میں فقط الحمد اور دوسرے سورہ کا آہستہ پڑھنا ضروری ہے باقی ذکر بلند آواز میں پڑھے جا سکتے ہیں۔ [ ✓ ]

۳۔ اگر پیشانی اور سجدہ گاہ کے درمیان ایک دو بال آ جائیں تو سجدہ غلط ہو جاتا ہے۔ [ ✗ ]

۴۔ سجدہ ایک ناخن کے برابر سجدہ گاہ پر بھی ہو جاتا ہے۔ [ ✓ ]

۵۔ اگر سجدہ میں ہاتھ کی کوئی ایک انگلی زمین پر نہ لگے تو سجدہ پر کوئی فرق نہیں پڑتا۔ [ ✓ ]

۶۔ آقائے سیستانیؒ کے فتویٰ میں ٹشو پیپر پر بھی سجدہ کرنا جائز ہے۔ [ ✓ ]

۷۔ رکوع اور سجدے میں تین دفعہ سبحان اللہ کا ذکر بھی کیا جا سکتا ہے۔ [ ✓ ]



۸۔ اگر نماز میں سجدے کے بعد شک ہو کہ ایک سجدہ کیا ہے یا دو تو ایک سجدہ اور کرنا ضروری ہے۔ [ ✓ ]

۹۔ اگر الحمد یا سورہ پڑھتے ہوئے یا کوئی ذکر پڑھتے ہوئے غلطی ہو جائے اور متوجہ ہو کر فوراً درست پڑھ لیا جائے تب بھی نماز غلط ہے۔ [ ✗ ]

۱۰۔ اگر کمرے میں کسی جگہ بھی جاندار کی تصویر لگی ہو تو اس کمرے میں نماز پڑھنا مکروہ ہے۔ [ ✓ ]

## روزوں کے مسائل

۱۔ آنکھ میں دوا ڈالنے سے روزہ باطل نہیں ہوتا۔ [ ✓ ]

۲۔ حالتِ روزہ میں کسی دوا کے انجکشن لگوانے سے روزہ باطل ہو جاتا ہے۔ [✗]

۳۔ حالتِ روزہ میں ہونٹوں کی خشکی دور کرنے کے لئے کوئی کریم یا اس جیسی چیز ہونٹوں پر لگائی جائے تو اس سے روزہ پر کوئی فرق نہیں پڑتا۔ [ ✓ ]

۴۔ رمضان کے روزہ کو جان بوجھ کر بھی قصر کیا جا سکتا ہے چاہے کوئی مجبوری نہ بھی ہو۔ [ ✓ ]

۵۔ رمضان یا عید کے چاند کی تحقیق کرنا ہر شخص پر واجب ہے۔ [ ✗ ]

۶۔ مسافر سفر میں قضا روزہ رکھ سکتا ہے۔ [ ✗ ]

۷۔ ماہِ رمضان کا قضا روزہ جان بوجھ کر بھی ظہر سے پہلے توڑا جا سکتا ہے کفارہ واجب نہ ہوگا فقط اس روزہ کو دوبارہ رکھنا ہوگا۔ [ ✓ ]

۸۔ جان بوجھ کر ماہِ رمضان کی بعض تاریخوں میں روزہ کو قصر کرنا مکروہ ہے۔ [✓]

۹۔ رمضان کی آخری تاریخ کو مساجد میں لوگوں کو افطار کرانے سے اُن کا فطرہ دینا واجب نہیں ہوتا۔ [ ✓ ]

## حج کے مسائل

۱۔ حالت احرام میں مرد کے لیے سلے ہوئے کپڑے پہننا حرام ہے۔ [ ✓ ]

۲۔ حالت احرام میں خوشبودار صابن کا استعمال جائز ہے۔ [ ✗ ]

۳۔ مکہ شہر میں حج کے علاوہ بھی بغیر احرام کے داخل ہونا حرام ہے۔ [ ✓ ]

۴۔ اگر احرام کی حالت میں آئینہ پر نگاہ پڑ جائے تو تلبیہ پڑھنا چاہیئے۔ [ ✓ ]

۵۔ تلبیہ ( لَبَّیکَ اَللّٰھُمَّ لَبَّیک ، لَبَّیک لاَ شَرِیکَ لَکَ لَبَّیک ) کو کہا جاتا ہے۔ [ ✓ ]

۶۔ تلبیہ کی حیثیت حج و عمرہ میں ایسی ہی ہے جیسے نماز میں تکبیرۃ الاحرام۔ [✓]

۷۔ حالت احرام میں عورتوں کے چہرے سے کپڑا نہیں چھونا چاہیئے۔ [ ✓ ]

۸۔ اگر کوئی خطرہ نہ ہو تب بھی عورت کو حج کے لیے محرم کے ساتھ جانا ضروری ہے۔ [ ✗ ]

۹۔ حالت احرام میں خوشبو سونگھنا اور بدبو سے ناک بند کرنا صحیح نہیں ہے۔ [✓]

۱۰۔ جس جگہ سے احرام باندھا جاتا ہے اُسے میقات کہا جاتا ہے۔ [ ✓ ]



## خمس کے مسائل

۱۔ تاریخ آجانے پر بینک میں جمع پیسوں کا بھی خمس نکالا جاتا ہے۔ [ ✓ ]

۲۔ آقائے سیستانی کے فتویٰ میں سال پورا ہونے پر نابالغ کے مال پر خمس نکالنا اسکے والد کی ذمہ داری ہے۔ [ ✓ ]

۳۔ بعض مسائل میں خمس بجائے ۲۰ فیصد کے ۲۴ فیصد نکالنا ہوتا ہے۔ [✓]

۴۔ اگر کسی چیز پر ایک سال پورا نہ ہوا ہو تو اسکا خمس نکالنا صحیح نہیں ہے۔ [ ✗ ]

۵۔ جس مال پر خمس نکال دیا گیا ہو اسے ”مالِ مخمّس“ کہا جاتا ہے۔ [ ✓ ]

۶۔ مالِ مخمّس پر آئندہ سالوں میں بھی خمس دینا ضروری ہے۔ [ ✗ ]

۷۔ خمس اپنے مجتہد کے علاوہ کسی بھی مجتہد کے وکیل کو دیا جاسکتا ہے۔ [ ✗ ]

۸۔ اگر کسی خریدی گئی غیر ضروری کتاب کو پورا سال ذرا سا بھی نہ پڑھا ہو تو اُس پر خمس واجب ہو جاتا ہے۔ [ ✓ ]

۹۔ سال پورا ہونے پر بچے ہوئے عطر یا پرفیوم کا خمس دینا ضروری نہیں ہے۔ [✗]

۱۰۔ کھلّم کھلاّ گناہ کرنے والے سیّد کو سہم سادات نہیں دیا جاسکتا۔ [ ✓ ]

امام علی علیہ السلام نے فرمایا

**صدقہ جہنم کی آگ کے مقابلہ میں ڈھال ہے**

# متفرق معلومات

سوال: قرآن میں مستحب سجدے کتنے ہیں؟

جواب: گیارہ (۱۱) ۔

سوال: قرآن میں واجب سجدے کتنے ہیں؟

جواب: چار (۴) ۔

سوال: قرآن کی سب سے بڑی آیت کس موضوع پر ہے؟

جواب؛ قرض کے موضوع پر۔

سوال: قرآن کی سب سے زیادہ ڈرانے والی آیت کسے کہا جاتا ہے؟

جواب: **فمن یعمل مثقال ذرّۃٍ شرّا یّرہ ٗ**
(جو ذرّہ برابر بھی بُرائی کرے گا وہ اسے دیکھ لے گا)

سوال: قرآن کی سب سے زیادہ امید دلانے والی آیت کسے کہا جاتا ہے؟

جواب: **قل یا عبادی الذین اسر فو علیٰ انفسھم لا تقنطو من رحمۃاللہ ٗ**

(کہدو میرے وہ بندے جنہوں نے اپنے نفسوں پر اسراف کیا ہے وہ رحمت خدا سے مایوس نہ ہوں)

سوال: جو خدا کے حلال کو حرام اور حرام کو حلال کہے اس کے متعلق رسول اللہؐ نے کیا ارشاد فرمایا ہے؟

جواب: میں اس پر لعنت بھیجتا ہوں۔

سوال: بہترین صدقہ کسے کہا جاتا ہے؟

جواب: جو پوشیدہ طریقے سے دیا جائے۔



سوال: بہترین مشورہ کچھ شرطوں کے ساتھ کس نام کے حامل افراد سے لینے کی تاکید آئی ہے؟

جواب: جو رسولؐ کا ہم نام ہو (یعنی جس کا نام محمد، احمد یا محمود ہو)۔

سوال: وہ کونسے اعمال ہیں جن کی انجام دہی کے لیے جبرئیلؑ نے فرشتے کے بجائے انسان بننے کی خواہش کی تھی؟

جواب: ۱۔ نماز جماعت پڑھنا ۲۔ علماء سے میل جول رکھنا
۳۔ تشیع جنازہ ۴۔ یتیموں پر رحم کرنا
۵۔ حاجیوں کو پانی پلانا ۶۔ مریض کی عیادت کرنا
۷۔ لوگوں کے درمیان صلح صفائی کروانا

سوال: جہنّم کا وہ کونسا دروازہ ہے جس سے بے نمازی جہنّم میں داخل ہوں گے؟

جواب: سقر۔

سوال: منافق جہنّم کے جس دروازہ سے اندر داخل ہوں گے اُس کا کیا نام ہے؟

جواب: ھاویہ۔

سوال: وہ کونسے چار مواقع تھے جب شیطان نے زوردار چیخ ماری تھی؟

جواب: ۱۔ جس دن اس پر لعنت کی گئی ۲۔ جب آدمؑ زمین پر آئے
۳۔ جب رسول اللہؐ نے اعلان رسالت کیا۔
۴۔ جب سورۂ حمد نازل ہوئی۔

سوال: جو عالم کی توہین کرے گا اُس کا رسولؐ اللہ نے کیا نقصان بتایا ہے؟

جواب: وہ شخص اپنے دین سے ہاتھ دھو بیٹھے گا۔

سوال: جو اپنے شریک حیات کی توہین کرے گا/گی اُس کا رسولؐ اللہ نے کیا نقصان بتایا ہے؟

جواب: وہ زندگی کی لذّت اور مٹھاس سے ہاتھ دھو بیٹھے گا۔

سوال: جو عورت اپنے شوہر کی غربت اور بد اخلاقی پر صبر کرے اُس کا کیا فائدہ پیغمبرؐ اسلام نے فرمایا ہے؟

جواب: ایسی عورتوں کو خدا عذابِ قبر سے محفوظ رکھے گا اور شہزادی فاطمہ زہراؑ کے ساتھ قیامت میں اٹھائے گا۔

سوال: رسولؐ خدا نے بدبختی کی نیند کس نیند کو قرار دیا ہے؟

جواب: جو نماز کے وقت ہو۔

سوال: بعض روایات میں مندرجہ ذیل میں سے کونسی چیزوں کو کھانے سے رنگ صاف اور چہرہ خوبصورت ہونے کا سبب بتایا گیا ہے؟

جواب: ۱۔ چاول کھانا ✓۲۔ کدّو کھانا ۳۔ اخروٹ کھانا

✓۴۔ انار کھانا ✓۵۔ بہہ کھانا ۶۔ کھٹا سیب کھانا

✓۷۔ بینگن کھانا ✓۸۔ منقّیٰ کھانا۔



سوال: رسول خداؐ کے قول کے مطابق بچھو جانور کون ہے؟

جواب: یہ ایک چغل خور تھا جو لوگوں کو لگائی بجھائی کر کے لڑایا کرتا تھا اس گناہ کی وجہ سے اسے مسخ کر کے بچھو بنا دیا گیا۔

سوال: رسولؐ خدا نے مولا علیؑ کو کن پیغمبروں سے شباہت دی ہے؟

جواب: ۱۔ علیؑ کا سر حضرت آدمؑ کی مانند ہے۔

۲۔ علیؑ کا چہرہ حضرت نوحؑ کی مانند ہے۔

۳۔ علیؑ کا دہن حضرت شیثؑ کی مانند ہے۔

۴۔ علیؑ کی ناک حضرت شعیبؑ کی مانند ہے۔

۵۔ علیؑ کی کلائیاں حضرت سلیمانؑ کی مانند ہیں۔

۶۔ علیؑ کی پیشانی حضرت یوسفؑ کی مانند ہے۔

۷۔ علیؑ کا شکم مبارک حضرت موسیٰؑ کی مانند ہے۔

۸۔ علیؑ کا دست مبارک حضرت عیسیٰؑ کی مانند ہے۔

۹۔ علیؑ کی چشم مبارک رسولؐ اللہ کی مانند ہے۔

سوال: حضرت آدمؑ کا اپنی پیدائش کے بعد سب سے پہلا کلام کونسا تھا؟

جواب: الحمدللہ ربّ العالمین۔

سوال: دنیا کا سب سے پہلا گانا گانے والا کون تھا؟

جواب: شیطان۔

سوال: مندرجہ ذیل شہروں میں سے کس شہر کو "اُمّ القُریٰ" کہا جاتا ہے؟

جواب: ۱۔ مدینہ ✓ ۲۔ مکّہ ۳۔ طائف ۴۔ نجف

سوال: حضرت علیؑ نے اس مال کو جس سے دوسروں کو کوئی فائدہ نہ پہنچے اُسے کس کے برابر قرار دیا ہے؟

جواب: پتھر کے برابر۔

سوال: مولا علیؑ اُس غریب کو جو کسی مالدار کے سامنے ذلّت و پستی کا اظہار کرے، کس کے برابر قرار دیا ہے؟

جواب: کتّے کے برابر۔

سوال: مولا علیؑ نے اس عالم کے لئے جو اپنے علم پر عمل نہ کرے، کس کے برابر قرار دیا ہے؟

جواب: شیطان کے برابر۔

سوال: رسولؐ اللہ نے جسم کی زینت کن تین چیزوں کو قرار دیا ہے؟

جواب: ۱۔ کم کھانا ۲۔ کم سونا ۳۔ کم بولنا۔

سوال: رسولؐ خدا نے آخرت کی زینت کن تین چیزوں کو قرار دیا ہے؟

جواب: ۱۔ عِلم ۲۔ تقویٰ ۳۔ غریب کی مدد کرنا۔

سوال: رسولؐ اللہ نے کس صحابی کو سلمانِ فارسیؓ کا بھائی بنایا تھا؟

جواب: حضرت ابودرداءؓ



سوال: پیغمبرؐ اسلام نے سخی، کریم، بخیل، اور لئیم کن افراد کو قرار دیا ہے؟

جواب: سخی۔ جو خود کھاتا ہے اور دوسروں کو بھی عطا کرتا ہے۔

کریم۔ جو خود نہیں کھاتا اور دوسروں کو عطا کرتا ہے۔

بخیل۔ جو خود کھاتا ہے مگر دوسروں کو عطا نہیں کرتا۔

لئیم۔ جو نہ خود کھاتا ہے نہ دوسروں کو عطا کرتا ہے۔

سوال: پیغمبرؐ اسلام نے جنت کے دروازے پر کونسا جملہ لکھا ہوا دیکھا تھا؟

جواب: جنت اُس شخص پر حرام ہے۔ جو کنجوس ہو، جو ریا کار ہو، والدین کو اذیت دینے والا ہو اور ہر اُس شخص پر جو لگائی بجھائی کرتا ہو۔

سوال: رسولؐ اللہ نے کن دو باتوں کی وجہ سے بعض لوگوں کے لئے یہ فرمایا ہے کہ وہ بغیر حساب کتاب قبروں سے نکل کر سیدھے جنت کی طرف پرواز کر جائیں گے؟

جواب: ۱۔ وہ جو تنہائی میں بھی گناہ کرنے سے شرم کرتے تھے۔

۲۔ وہ جو چیز قسمت میں کم ہوتی اُس پر راضی رہتے اور خدا کا شکر ادا کرتے اور واجبات کو ترک نہ کرتے تھے۔

سوال: امام حسینؑ کی غلامی میں آنے سے پہلے جون کس کی غلامی میں تھے؟

جواب: حضرت ابوذر غفاریؓ کی۔

سوال: رسولِؐ خدا نے سب سے مبارک شادی کسے قرار دیا ہے؟

جواب: جس میں آسانی ہو (خرچہ کم ہو اور اسراف نہ ہو)

سوال: رسول اللہؐ نے مندرجہ ذیل صورتوں میں جب لوگ وہ اعمال انجام دے رہے ہوں تو مولا علیؑ کو کونسے اعمال انجام دینے کی تاکید کی تھی؟

جواب: ۱۔ جب تم دیکھو کہ لوگ صرف مستحبات کو انجام دے رہے ہوں تو تم واجبات کی انجام دہی میں مصروف ہو جاؤ۔

۲۔ جب تم دیکھو کہ لوگ دنیا کے کاموں میں مصروف ہیں تو تم آخرت کے کاموں میں مشغول ہو جاؤ۔

۳۔ جب تم دیکھو کہ لوگ دوسروں کے عیبوں کو بیان کر رہے ہیں تو تم اپنے عیبوں پر نظر رکھو۔

۴۔ جب تم دیکھو کہ لوگ دنیاوی چیزوں کی سجاوٹ اور آرائش میں مصروف ہیں تو تم اپنی آخرت کی سجاوٹ میں لگ جاؤ۔

۵۔ جب تم دیکھو کہ لوگ زیادہ سے زیادہ عمل انجام دینے میں مصروف ہیں تو تم اپنے عمل کو بہتر سے بہتر بنانے میں مشغول ہو جاؤ۔

سوال: مندرجہ ذیل میں سے بیتِ عتیق کسے کہا جاتا ہے؟

جواب: ۱۔ مسجد نبوی ۲۔ صفا پہاڑی

۳۔ مقام ابراہیمؑ ✓۴۔ خانۂ کعبہ

سوال: جبرئیلؑ رسول اللہؐ پر کتنی بار نازل ہوئے؟

جواب: ایک روایت کے مطابق ۲۴۰۰۰ مرتبہ۔



سوال: پروردگارِ عالم کو ایک حدیث کے مطابق کن موقعوں پر اپنے بندوں پر تعجب ہوتا ہے؟

جواب: ۱۔ جو خدا کے سامنے کھڑا ہو کر نماز پڑھتا ہے اسکے باوجود خیالات میں گم ہو جاتا ہے۔

۲۔ وہ جس کے پاس صرف ایک ہی دن کی طاقت ہے پھر بھی دوسرے دن کے بارے میں فکر مند رہتا ہے۔

۳۔ وہ گناہ گار جسے معلوم ہو کہ خدا اس سے ناراض ہے، پھر بھی ہنستا رہتا ہے

سوال: یہ قول کس معصومؑ سے مروی ہے کہ جنت صرف تمناؤں اور آرزوؤں سے حاصل نہیں ہوتی ہے؟

جواب: حضرت علیؑ۔

سوال: وسعت رزق کے لیے گھر میں داخل ہوتے وقت مولا علیؑ کی روایت میں کونسا سورہ پڑھنے کی تاکید آئی ہے؟

جواب: سورۂ توحید۔

سوال: وہ کونسا نیک عمل ہے جس کا اجر اسی دنیا میں بہت جلدی مل جاتا ہے؟

جواب: رشتہ داروں سے نیک سلوک کرنا۔

سوال: مولا علیؑ نے کس چیز کے متعلق یہ فرمایا ہے کہ وہ وقت اور عمر کو کھا جاتی ہے؟

جواب: سُستی۔

سوال: کس دن کو ہار جیت کا دن کہا جاتا ہے؟

جواب: قیامت کے دن کو۔

سوال: وہ کونسے افراد ہیں جن کے متعلق روایات میں آیا ہے کہ شبِ قدر جیسی مبارک رات میں بھی ان کا گناہ معاف نہیں ہوگا؟

جواب: ۱۔ شرابی ۲۔ والدین کو اذیت دینے والا

۳۔ رشتہ دار کے حق کو ادا نہ کرنے والا

۴۔ اپنے دینی بھائی سے کنارہ کشی کرنے والا

سوال: رسولؐ خدا نے وصیت کر کے مرنے والے کے متعلق کیا ارشاد فرمایا ہے؟

جواب: وہ شہید مرتا ہے۔

سوال: یہ قول کس معصومؑ کا ہے کہ اللہ بہت زیادہ سونے والے بندے اور نکمّے اور بے کار انسان کو سخت دشمن رکھتا ہے؟

جواب: امام موسیٰ کاظمؑ۔

سوال: جو شخص اپنی باقی ماندہ عمر کو نیک بن کر گذار دے تو اس کا کیا فائدہ رسولؐ خدا نے بتایا ہے؟

جواب: اس کے پچھلے گناہوں کی پوچھ گچھ نہ ہوگی۔

سوال: جو شخص اپنی باقی ماندہ عمر کو بھی گناہوں کے ساتھ گذار دے تو اس کا کیا نقصان رسولؐ خدا نے بتایا ہے؟

جواب: اُس سے شروع سے آخر تک کے سب گناہوں کی باز پُرس ہوگی۔



## عید مباہلہ

سوال: عید مباہلہ کس اسلامی تاریخ کو منائی جاتی ہے؟

جواب: ۲۴ ذی الحج کو۔

سوال: مباہلہ رسولِؐ خدا نے کس قسم کے کافروں سے کیا تھا؟

جواب: مشرکین مکّہ ۲۔ یہودیوں سے ۳۔ عیسائیوں سے۔

سوال: وہ عیسائی کس علاقے کے رہنے والے تھے؟

جواب: نجران کے۔

سوال: آیت تطہیر مباہلہ کے واقعہ سے پہلے نازل ہوئی تھی یا بعد میں؟

جواب: پہلے۔

سوال: کیا یہ مباہلہ واقع ہوا تھا؟

جواب: جی نہیں عیسائی علماء نے شکست تسلیم کر لی اور مباہلہ نہ کیا اور جزیہ دینے پر تیار ہو گئے۔

سوال: حضرت علیؑ کے حالت رکوع میں زکوٰۃ دینے کا واقعہ کس اسلامی تاریخ کا ہے؟

جواب: ۲۴ ذی الحج کا۔

سوال: عید مباہلہ کے دن کتنی رکعت نماز پڑھنا ثواب رکھتا ہے؟

جواب: دو رکعت۔

سوال : مسجد مباہلہ کس شہر میں واقع ہے؟

جواب : مدینہ میں۔

سوال : عید مباہلہ کے دن کس مخصوص زیارت کو پڑھنے کی زیادہ تاکید کی گئی ہے؟

جواب : زیارتِ جامعہ۔

سوال : عید مباہلہ کے اگلے ہی روز ۲۵ ذی الحج کو ایک کونسا عظیم واقعہ ہوا؟

جواب : اہلِ بیتؑ کی شان میں قرآن کا سورۂ دھر نازل ہوا۔

سوال ؛ عید مباہلہ کے دن کونسی دعا پڑھنے کی بہت زیادہ تاکید کی گئی ہے ؟

جواب : دعائے مباہلہ کی۔

سوال : عید مباہلہ کس سن ہجری کا واقعہ ہے؟

جواب : ۱۰ ہجری کا۔

افضل ترین **صدقہ** زبان کا **صدقہ** ہے
جس کے ذریعہ تم جانوں کی حفاظت کرو
دوسروں کے غم کو دور کرو
اور اپنے مسلمان بھائی کو فائدہ پہنچاؤ

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم





سوال : عیدِ غدیر کے دن کتنے اعمال روایات میں تذکرہ ہوئے ہیں ؟

جواب : 36 اعمال ۔

سوال : آقائے جواد ملکی تبریزیؒ نے عید غدیر اور ماہِ رمضان کے اعمال کیلئے کیا ارشاد فرمایا ہے ؟

جواب : عید غدیر کے فضائل ماہِ رمضان کے فضائل سے کہیں زیادہ ہیں ۔

سوال : عید غدیر کے اتنے فضائل کیوں ہیں اسکا جواب امام جعفرِ صادقؑ نے کیا دیا ہے؟

جواب : تا کہ ان اعمال سے غدیر کے دن کی بزرگی کو سمجھیں ۔

سوال : اگر ہم عید الفطر، عید الاضحیٰ، عرفہ اور مباہلہ کے تمام اعمال کو جمع کر لیں تب بھی کیا اُن کی تعداد عید غدیر سے زیادہ ہوتی ہے ؟

جواب : جی نہیں ان دنوں کے تمام اعمال ملا کر بھی غدیر کے اعمال کے برابر نہیں ہیں۔

سوال : وہ کونسے امامؑ تھے جو عید غدیر کے دن مومنین کو افطار کے لئے اپنے پاس روک لیا کرتے تھے ؟

جواب : حضرت امام علی رضاؑ ۔

سوال : مولا علیؑ نے عید غدیر کے دن مومن کو روزہ افطار کرانے کا کیا ثواب بتایا ہے؟

جواب : ۱۰ لاکھ پیغمبروں، صدیقین اور شہداء کو افطار کرانے کے برابر ۔

سوال : عیدغدیر کے دن دشمنانِ اہلِ بیتؑ سے متعلق کونسا عمل بتایا گیا ہے ؟

جواب : دشمنانِ اہلِ بیتؑ سے بیزاری کا اظہار کرنا ۔(امام جعفرِ صادقؑ )

سوال : چھٹے امامؑ نے عیدغدیر کے دن لباس کے لحاظ سے کیا تاکید فرمائی ہے ؟

جواب : صاف ستھرا اور اعلیٰ ترین لباس پہننا چاہیئے ۔

سوال : وہ کونسے معصومؑ تھے جنہوں نے عیدغدیر کے روز لوگوں سے کہا تھا ”مجھے مبارکباد دو، مجھے مبارکباد دو“ ؟

جواب : رسولِ خداؐ ۔

سوال : عیدغدیر کے دن مومنین ایک دوسرے کے ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر جو عہدو پیمان کرتے ہیں اس کو کیا کہتے ہیں ؟

جواب : عقدِ مؤاخات ۔

سوال : عیدغدیر کے دن مومن کے رزق کے حوالے سے امام رضاؑ کا کیا ارشاد ہے؟

جواب : امام علی رضاؑ فرماتے ہیں کہ عیدغدیر کے دن خدا اُس کے مال میں اضافہ کرتا ہے جو خدا کی عبادت کرے ۔

سوال : عیدغدیر کے دن مومنین آپس میں ملاقات کے وقت کیا کہیں ۔ اسکے متعلق آٹھویں امامؑ نے کیا ارشاد فرمایا ؟

جواب : شکر ہے اس خدا کا جس نے ہمیں ولایتِ امیرالمومنینؑ کی طرف رجوع کرنے والا قرار دیا ۔



سوال : حضرت امام علی رضاؑ نے عیدغدیر کے دن دوسرے مومنین کے چہروں کی طرف مسکراہٹ سے دیکھنے کا کیا ثواب بتایا ہے ؟

جواب : ۱...... خدا قیامت کے دن اس پر نظرِ رحمت ڈالے گا ۔

۲...... اس کی ہزار حاجات پوری کرے گا ۔

۳...... جنت میں اسکے لئے سفید موتیوں کا محل تعمیر کرے گا ۔

۴...... اس کے چہرہ کو خوبصورت بنادے گا ۔

سوال : عیدِغدیر کے عہد میں مومنین ایک دوسرے سے کیا وعدہ کرتے ہیں؟

جواب : کہ اگر میری شفاعت ہو جائے اور مجھے جنت میں جانے کی اجازت مل جائے تو میں اسوقت تک داخل نہیں ہوں گا جب تک تم میرے ساتھ نہ ہوگے ۔

سوال : پھر دوسرا شخص جواب میں کیا کہتا ہے ؟

جواب : میں نے قبول کیا اور شفاعت و دعا اور ملاقات کے علاوہ برادری کے تمام حقوق کو ساقط کیا ۔

سوال : اس دعا کا کیا ترجمہ ہے جو عیدغدیر کے دن پیغمبرِ اسلامؐ نے ۱۰۰ مرتبہ پڑھنے کی تاکید کی ہے ؟

جواب : تمام تعریفیں اس خدا کیلئے ہیں جس نے ولایتِ امیرالمومنین علیؑ ابنِ ابی طالبؑ کے ذریعے اپنے دین کو کامل اور اپنی نعمتوں کو تمام کیا ۔

سوال : عیدغدیر کے دن مومنین کی آپس میں ملاقات کا کیا ثواب ہے ؟

جواب : ۱...... خدا اس مومن کی قبر پر ۷۰ نور بھیجے گا ۔

۲...... اسکی قبر کو کشادہ کردے گا ۔

۳...... روزانہ ۷۰ ہزار فرشتے اسکی قبر کی زیارت کریں گے اور اسے جنت کی خوشخبری سُنائیں گے۔

سوال : چھٹے امام جعفر صادقؑ نے عیدغدیر کے روزے کا کیا ثواب بیان فرمایاہے؟

جواب : ہر سال ۱۰۰ حج اور ۱۰۰ عمرے کا ثواب ہے ۔

سوال : مولا علیؑ نے عیدغدیر کے دن روزہ رکھنے کا کیا ثواب بتایا ہے ؟

جواب : اگر کوئی شخص قیامت تک زندہ رہے اور تمام دنوں میں روزہ رکھے تب بھی اسکا ثواب غدیر کے دن ایک روزہ رکھنے سے کم ہوگا ۔

سوال : جو شخص عیدغدیر کے دن حضرت علیؑ کی قبر پر حاضر ہو کر زیارت پڑھے اسکا کیا ثواب ہے ؟

جواب : اسکے ۶۰ سال کے گناہوں کو خدا معاف کردیتا ہے ۔

سوال : وہ کونسی مشہور زیارت ہے جو عیدغدیر کے دن ان لوگوں کو خاص طور پر پڑھنی چاہیئے جو کہ دور سے حضرت علیؑ کی زیارت پڑھ رہے ہیں ؟

جواب : زیارتِ امینُ اللہ ۔



سوال : وہ کونسے امامؑ تھے جو عیدغدیر کے دن مومنینؑ کیلئے نیا لباس، انگوٹھیاں اور جوتے بھیجا کرتے تھے ؟

جواب : حضرت امام علی رضاؑ ۔

سوال : عیدغدیر کے دن ایک درہم صدقہ دینے کا کیا ثواب ہے ؟

جواب : دو لاکھ درہم کے برابر صدقہ دینے کا ثواب ہے ۔

سوال : عیدغدیر کے دن مومنین کو کھانا کھلانے کا کیا ثواب ہے ؟

جواب : تمام انبیاءؑ وصدّیقین کو کھانا کھلانے کے ثواب کے برابر ہے ۔

سوال : عیدغدیر کے دن کا سب سے بہترین اور بڑا عمل کونسا ہے ؟

جواب : روزہ رکھنا ۔

سوال : عیدغدیر کے دن اگر غسل کیا جائے تو کیا اس غسل کے بعد آقائے سیستانیؒ کے فتویٰ میں نماز پڑھنے کیلئے وضو کرنا ضروری ہے ؟

جواب : ضروری نہیں ہے ۔

سوال : آقائے خامنہ ایؒ و آقائے خمینیؒ کے فتویٰ میں عیدغدیر کے غسل کے بعد نماز کیلئے کیا وضو ضروری ہے ؟

جواب : جی ہاں ۔

سوال : عیدغدیر کے دن کی نماز میں کتنی رکعات ہیں ؟

جواب : دو رکعات ۔

سوال : عیدِ غدیر کے دن حضرت علیؑ کا ایک خصوصی حکم ہے جو دیگر مومنین تک پہنچانا ضروری ہے وہ کیا ہے ؟

جواب : کمزوروں اور ضرورت مندوں کی مدد کی جائے ۔

سوال : عیدِ غدیر کے دن مومنین کے ایک جگہ جمع ہونے کے بارے میں مولا علیؑ نے کیا ارشاد فرمایا ہے ؟

جواب : غدیر کے دن ایک جگہ جمع ہوا کرو تا کہ خدا تمہارے امور کو غیر منظّم (بکھرنے) ہونے سے محفوظ رکھے ۔

سوال : عیدِ غدیر کے روز دیگر کونسے واقعات تاریخ میں پیش آئے ؟

جواب : ۱...... حضرت موسیٰؑ کا جادوگروں پر غلبہ ہوا ۔

۲...... حضرت ابراہیمؑ کے لئے آگ گلزار بنی ۔

۳...... حضرت شمعون کو حضرت عیسیٰؑ کا وصی بنایا گیا۔